پچاس سے زائد تقاریظ سے مزین تحفہ

# زینت العاشقین
# وانتظار المحبوبین





حسنی فقیر

عبدالخالق حسنات

المعروف حسنی بادشاہ

نوٹ :۔ اس کتاب کو ہاتھ لگانے کی بے درد آدمی کو ہرگز اجازت نہیں دی جائے گی۔

پچاس سے زائد تقاریظ سے مزین تحفہ

# زینت العاشقین
# و
# انتظار المحبوبین

ایسی نادر و نایاب کتاب جس کے مصنف کو ہر روز
مکمل قرآن مجید کی تلاوت نصیب ہوتی ہے۔

مصنف:
حسینی فقیر
قاری عبدالخالق حسنات
المعروف حسینی بادشاہ

نوٹ: اس کتاب کو ہاتھ لگانے کی بے درد آدمی کو ہرگز اجازت نہیں دی جائے گی۔

پاک حسین (رضی اللہ عنہ) کا فیض قیامت تک جاری رہے گا۔

(حسینی فقیر)



| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | : | زینت العاشقین وانتظار المحبوبین |
| مصنف | : | حسینی فقیر عبدالخالق حسنات |
| تعداد کتب | : | 1000 |
| سن اشاعت | : | رجب المرجب 1438ھ بمطابق اپریل 2017ء |
| مطبع | : | محمود برادرز پرنٹرز راولپنڈی |

Rs. 444.00

اللہ کے فضل و کرم، انسانی طاقت اور بساط کے مطابق کمپوزنگ، طباعت، تصحیح اور جلد سازی میں پوری احتیاط کی گئی ہے۔بشری تقاضے سے اگر کوئی غلطی یا صفحات درست نہ ہوں تو ازراہِ کرم مطلع فرمائیں۔انشاءاللہ اگلے ایڈیشن میں ازالہ کیا جائے گا۔(ادارہ)

# حُسنِ ترتیب

# تقریظ

فقیر الفقراء، کنز الفقراء، شمس الفقراء، صاحبِ فقر وولایت، مصنفِ دوراں، فقیرِ زماں

## فقیر عبدالمجید سروری قادری مدظلہ العالی

وارث مسند ولایت کلاچی شریف

دربار عالیہ نوری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میں نے عبدالخالق حسنات حسینی فقیر کی لکھی ہوئی کتاب ''زینت العاشقین وانتظار المحبوبین'' کا سرسری طور پر مطالعہ کیا ہے اور میں نے اس کتاب کو ایک بہت ہی مفید اور نایاب ابواب پر مشتمل پایا ہے اس کے پڑھنے والے کو ضرور عشقِ مصطفیٰ ﷺ اور دیدارِ الٰہی کا وافر حصہ ملے گا انشاءاللہ تعالیٰ۔ اللہ تعالیٰ مصنف کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

[signature]

دربار عالیہ نوری کلاچی شریف

ضلع ڈیرہ اسماعیل خان۔خیبر پختون خواہ

# تقریظ

صاحب فکر و نظر، شہباز جہان ولایت، منبع فقر وولایت، سند الفقراء

پیر طریقت، رہبر شریعت، فقیر دوراں

## صاجزادہ پیر محمد حسن البارودی الحسنی دامت برکاتہم العالیہ

سجادہ نشین آستانہ عالیہ پیر بارو کریم

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

**الصلاۃ والسلام علیک یا سیدی یارسول اللہ و علیٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم اما بعد۔**

عزیزم محترم الحافظ عبدالخالق حسنات کی تصنیف کردہ کتاب کے چند اوراق پڑھنے کا موقع ملا۔ میں نے اس کتاب کو بہت مفید پایا ہے۔ خواص اور عوام کے لیے یہ راہ عشق پر زادراہ کے طور پر معارف ہونے اور کرانے والی کتاب ہے۔

راہ عشق ومعرفت کے پیچیدہ و پرپیچ راستوں میں مصنف نے ایک روشن سنگ میل کی راہ کی طرح راہنمائی کی ہے یہ کتاب ان لوگوں کے لیے حاصل ہے جو کہ معرفت کی راہوں پر چلنے کا شوق رکھتے ہیں مگر ’’توشہ دان‘‘ نہ ہونے کی وجہ سے اپنا ذوق وشوق تقریباً ختم کر لیتے

ہیں۔ مگر اللہ تبارک و تعالیٰ نے اپنے عظیم اور پوشیدہ خزانے کا ایک کثیر حصہ مصنف کو عطا فرمایا ہے جس کے ذریعے انہوں نے راہ سلوک پر چلنے والے لوگوں کے شوق کو بیدار کیا ہے۔

آخر میں بارگاہ رب العزت میں التماس ہے کہ مصنف کی کاوش اور کوشش کو حضور پرنور' نور مجسم' فخر دوعالم والضحیٰ کے چہرے والے' واللیل کی زلفوں والے' الم نشرح کے سینے والے' طٰہٰ کے تاج والے' مازاغ کے سرمے والے' وماینطق عن الھویٰ کے لبوں والے' سرور کون و مکاں کے صدقے سے اللہ تبارک و تعالیٰ شرف قبولیت عطا فرمائے۔ علم میں معرفت' طریقت' حقیقت میں کمال عروج اور ترقیاں عطا فرمائے۔ دارین کی سعادتیں نصیب ہوں۔ دائماً خادم شریعت رکھے (آمین)

خادم آستانہ عالیہ پیر بارو کریم ضلع لیہ
فقیر محمد حسن الباروی عفی عنہ

# تقریظ

مفکر اہل سنت، مفتی اہل سنت، محقق العصر، محسن اہل سنت، فقیر اہل سنت

مؤلف حق چار یار، محقق زماں، کنز المدرسین۔ فخر المحققین

حضرت علامہ مولانا مفتی فدا حسین رضوی مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لولیہ والصلوۃ علی نبیہ و علی الہ واصحابہ المتأدبین باداب اجمعین۔ اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ والذین امنوا اشد حبا للہ۔

مومن سب سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ سے محبت کرتا ہے اور یہ محبت جب درجہ کمال کو پہنچتی ہے تو عشق بن جاتا ہے اور جب بندے کو یہ دولت نصیب ہو جائے تو وہ دنیا و مافیھا کو چھوڑ کر عشق الٰہی اور عشق محبوب الٰہی کے جلووں میں گم ہو جاتا ہے اور وہ مقام حاصل کر لیتا ہے کہ جو اس میدان سے ناآشنا لوگوں کے وہم و گمان میں بھی نہیں ہے۔ اور عشق کی وادی وہ عظیم وادی ہے جہاں سب کچھ لٹا کر بھی محبّ اپنے محبوب کو پانے کے لیے سرگرداں رہتا ہے۔ اسی لیے کہا جاتا ہے کہ اگر کوئی عشق کرنا چاہے تو اہل بیت اطہار رضوان اللہ علیہم اجمعین سے سیکھے۔

بقول شاعر:

عشق میں کیا لٹائیے' عشق میں کیا بچائیے
آل نبی نے لکھ دیا سارا نصاب ریت پر

اور ہم تو اہل سنت و جماعت حنفی بریلوی بندے ہی عشق کے ہیں کیونکہ ہمارے امام' امام اہل سنت' سیدی اعلحضرت محدث بریلوی فرماتے ہیں۔

طیبہ نہ سہی افضل' مکہ ہی بڑا زاہد
ہم عشق کے بندے ہیں کیوں بات بڑھائی ہے

المختصر یہ ہے کہ عشق الٰہی و محبوب الٰہی اور اہل بیت وصحابہ اور اولیاء کاملین خصوصاً غوث الاغیاث' قطب الاقطاب' غوث الجن والانس' غوث الارض والسماء' سید شیخ عبدالقادر جیلانی الحسنی والحسینیؒ کا عشق ہی وہ لازوال دولت ہے جو ہر مسلمان کے لیے ایمان دنیا سے لے کر جانے کی سند ہے۔ لہٰذا اگر کوئی عشق سے شناسائی کا متمنی ہو۔ چاہے عوام الناس میں سے ہو یا خواص میں سے خصوصاً شکستہ دلوں، اہلِ درد اور مریدینِ عشق کے لیے مسافر 'عشق' مرید عشق' زینت القراء حافظ و قاری عبدالخالق حسنات المعروف حسینی بادشاہ کی کتاب لاجواب ''زینت العاشقین و انتظار المحبوبین''ایک بہترین اور انوکھی چیز ہے۔ اس کتاب میں عشق کا وہ سامان موجود ہے جو کسی بازار سے نہیں ملتا سوائے اس کے۔ اس بناء پر

اس کتاب کا مطالعہ ہر عاشق صادق کے لیے از حد ضروری ہے۔ اس کتاب کو پڑھنے کے بعد مجھے ایسا لگ رہا ہے کہ مصنف روحانیت کے اعلیٰ مراتب پر فائز ہیں اور الفاظ پڑھ کر پتہ لگتا ہے کہ ان الفاظ کو عشق کی بھٹی میں پکا کر الفاظ کا جامع پہنا کر کتاب کی زینت بنایا گیا ہے اور مجھے ایسا لگ رہا ہے کہ یہ شعر مصنف ہی کے لیے لکھا گیا تھا۔

سنا ہے عشق نام کے گزرے ہیں ایک بزرگ
ہم بھی مرید اسی سلسلے کے ہیں



احقر العباد
فدا حسین [illegible] غفرلہ

# تقریظ

سلطان الواعظین، کنزالمتکلمین، قاری العصر، صاحب کشف وبصیرت
شہباز جہان خطابت، پیر طریقت، رہبر شریعت، صاحب علم ومعرفت
حضرت علامہ مولانا پیر غفران محمود سیالوی مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

آج مورخہ ۲۰۱۶-۱۰-۲۵ میرے پاس ایک درویش صفت اور انتہائی منکسر المزاج مہمان تشریف فرما ہوئے جن کا اسم گرامی حضرت مآب حضرت قبلہ صوفی باصفا قاری عبدالخالق حسنات المعروف حسینی بادشاہ ہے۔

حضرت نے اپنی کتاب بنام زینت العاشقین وانتظار المحبوبین پر اپنے تاثرات تحریر کرنے کا حکم فرمایا۔

حضرت کی تحریر ۳۰۰ سے زائد صفحات پر مشتمل ہے جسے نظرِ عمیق سے بالاستیعاب مطالعہ کرنا قلتِ وقت کے باعث ممکن نہیں۔ سرسری نظر سے کتاب کو دیکھنے کا موقع ملا۔ اس کتاب کا ابتدائی حصہ صوفیاء کے اشعار سے مزین ہے۔ جو کہ اہل درد کے لیے حرزِ جاں ہے۔ اور مابعد کا حصہ تعویزات بصورتِ نقوش پر مشتمل ہے جو کہ عاملین کے لیے مفید

ہے۔حضرت سے ملاقات اور گفتگو ہوئی۔چند لمحات کی صحبت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت جذبی کیفیت کے حامل ہیں۔اس لیے کتاب کا اکثر حصہ جذبی کیفیت پر مشتمل ہے۔اللہ تعالٰی اس کتاب کو محبانِ تصوف کے لیے مفید بنائے۔آمین۔

محمد غفران مسعود سیالکوٹی

# تقریظ

صاحب علم ومعرفت، شہنشاہ خطابت، مقرر اسلام، مقرر اہل سنت
شمس الواعظین، مقرر زماں، خطیب دوراں، نجم العلماء، نجم السادات
پیر طریقت، رہبر شریعت، واقف رموز طریقت
حضرت علامہ پیر سید حسن علی شاہ گیلانی مدظلہ العالی
بانی ومہتمم دارالعلوم قادریہ محی الدین گیلانی ۔ داجل ضلع بھکر

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

عزیز القدر قاری عبدالخالق حسنات صاحب، حسینی فقیر زید فضلہ و علمہ کی تصنیف کردہ کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے چند صفحات کا مطالعہ کرنے کا موقع ملا معلوم ہوا کہ حضرت کی یہ کاوش راہ سلوک پر چلنے والوں کے لیے انتہائی مفید ہے۔ حضرت نے اپنی خداداد صلاحیت سے گویا اسماء کے علم کو ایسا نکھار دیا کہ دریا کو کوزے میں بند کر دیا ہے۔ **فجزاء اللہ عنا و عن جمیع المسلمین**

مجھے امید ہے کہ یہ کتاب عوام میں اور راہ سلوک پر چلنے والوں کے لیے قبولیت عام حاصل کرے گی۔

دعا گو ہوں کہ پروردگار عالم ان کی عمر دراز فرمائے اور انہیں دین متین کی بیش از بیش خدمات کی توفیق عطا فرمائے۔

امین بجاہ حبیبہ سید المرسلین

سگ درگاہ جیلانی

سید حسن علی شاہ گیلانی

# تقریظ

فقیہ العصر، استاذ العلماء، تاج الفقہاء، امیر العلماء، پیر طریقت

شہنشاہ جہانِ بصیرت، واقف اسرار طریقت

## حضرت علامہ محمد عبدالحق بندیالوی صاحب مدظلہ العالی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ بندیال شریف

عزیز حافظ عبدالخالق حسنات کی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے متعلق مختصراً برخوردار انورالحق نے بتایا تو یہ ایک مجذوب کی مخصوص باتیں ہیں۔ اللہ تعالیٰ عشق و محبت کے اس سمندر کو سمجھنے کی توفیق عنایت فرمائے اور عاشقان رسالت مآب ﷺ کے ذوق کا سامان میسر کرنے والے کو جزائے خیر دے۔ آمین وبجاہ سید المرسلین۔

ہر کہ عشق مصطفی ﷺ سامان اوست
بحر و بر در گوشہ دامانِ اوست

(علامہ اقبال)

# تقریظ

اشرف العلماء والمشائخ، عالمی مبلغ اسلام، منبع علم وحکمت، منبع کشف وبصیرت
منبع تصوف وطریقت، مفتی اعظم، شیخ الحدیث والتفسیر

## خواجہ پیر مفتی محمد اشرف القادری محدث نیک آبادی

مرکزی سجادہ نشین خانقاہ قادریہ عالیہ نیک آباد

**بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ حامداً و مصلیا و مسلماً**

عزیز القدر حضرت قاری عبدالخالق حسنات حسینی فقیر اپنی تصنیف لطیف ''زینت العاشقین و انتظار المحبوبین'' کا مسودہ لے کر بندہ کے پاس تشریف لائے اور اس پر تقریظ لکھنے کی فرمائش کی۔ بندہ عاجز فرصت نہ ہونے کی وجہ سے کتاب کا مطالعہ تو نہیں کر سکا البتہ کہیں کہیں نظر ڈالنے کے بعد اس نتیجہ پر پہنچا کہ کتاب عشق الٰہی جل جلالہ و عشق حضرت رسالتمآب ﷺ کے مضامین اور انتہائی اہم مفید نقوش کے بیان پر مشتمل ہے۔

بندۂ عاجز دعا گو ہے کہ مولیٰ تعالیٰ اس کتاب کو خلقِ خدا کے لیے نافع بنائے اور مصنف عزیز القدر کے لیے سرمایۂ آخرت بنائے۔

[illegible]

# تقریظ

غازی اسلام، قلندر رووراں، قابل صد تکریم، قابل دید والفت

آفتاب ولایت، مہتاب روحانیت

حضرت غازی احمد شیر صاحب دامت برکاتہم العالیہ

اباخیل ۔میانوالی

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

عاجز کو ''زینت العاشقین وانتظار المحبوبین'' کا نام سن کر دلی خوشی ہوئی اور یہ نام بہت پسند آیا۔فقیر کہتا ہے کہ ایسی کتابیں ہونی چاہیئں۔

احمد شیر

# تقریظ

کنز العلماء، مفکر اسلام، مہتاب طریقت، آفتاب روحانیت

حضرت علامہ ڈاکٹر محمد اشرف آصف جلالی مدظلہ العالی

بانی ادارہ صراط مستقیم ۔ لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

چلو ہر سو صداقت کے علم لہراتے جانا ہے
ملا کے کندھے سے کندھا افق پہ چھاتے جانا ہے

محمد اشرف آصف جلالی

# تقریظ

آفتاب ولایت، پروردہ آغوش ولایت، پیر طریقت رہبر شریعت، واقف اسرار حقیقت

## حضرت پیر صاحبزادہ احمد حسن سواگی العثمانی مدظلہ العالی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ سواگ شریف

احقر العباد نے زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے بعض مقامات کو دیکھا اور اس کتاب کو نادر و نایاب پایا جس کے نام سے ہی معلوم ہو جاتا ہے کہ اس کی گہرائیوں تک پہنچنا ہر ایک کے بس کا روگ نہیں ہے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ اس کتاب کو قبولیتِ عامہ عطا فرمائے۔ آمین۔

# تقریظ

قمرالجودین، آفتاب القراء، مہتاب القراء، سندالقراء

دنیائے اہل سنت کے شہرت یافتہ قاری

قاری زماں قاری کرامت علی نعیمی مدظلہ العالی

بانی جامعہ امیریہ نعیمیہ۔فیصل آباد

بحمداللہ میرے دوست عزیزم قاری عبدالخالق حسنات زید مجدہ کی تصنیف شدہ کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کی بندہ ناچیز نے طائرانہ طور پر زیارت کی۔ ماشاءاللہ مصنف کا عجیب انداز ہے کہ ایک ہی کتاب میں بہت ساری چیزوں کو یک جا کیا گیا ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ اپنے محبوب پاک ﷺ کے صدقے اس کتاب کو لوگوں کے لیے نافع کرے۔اور مصنف کے لیے ذریعہ نجات بنائے۔آمین۔ثم آمین۔

کرامت علی نعیمی
17-10-2007

بانی جامعہ امیریہ نعیمیہ۔فیصل آباد

# تقریظ

محشی کتب کثیرہ، استاذ العلماء والمدرسین، شیخ الحدیث والتفسیر

مفتی عبدالرزاق بھترالوی حطاروی صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ الواحد القہار والصلوۃ والسلام علی سید الابرار و صحابہ الاخیار و الہ الاطہار۔

کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے مصنف جناب قاری عبدالخالق حسنات صاحب راقم کے پاس تشریف لائے اور کتاب پر تقریظ لکھنے کا ارشاد فرمایا۔ کتاب چونکہ تصوف میں ہے تصوف کی خاص اصطلاحات سے تو صوفیاء کرام ہی واقف ہیں۔ تاہم کوئی تحریری کام کرے اور لوگوں کی نیکی کی طرف راہنمائی کرے اور اللہ تعالیٰ کی طرف راغب کرے تو اس کا کام قابل صد تحسین ہے۔ مجھے امید ہے کہ سالکین کے لیے یہ کام فائدہ مند ثابت ہوگا۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کے قارئین کو اس سے زیادہ سے زیادہ فائدہ حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ اور مصنف صاحب کے لیے بھی آخرت میں نجات کا ذریعہ بنائے۔ آمین۔ ثم آمین۔

عبدالرزاق بھترالوی حطاروی

# تقریظ

محسن ملت، فاضل جلیل، فخر اہل سنت، محقق اہل سنت، محقق یگانہ

حضرت علامہ مولانا مفتی غلام محمد سیالوی صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

عزیزم محترم مولانا صوفی عبدالخالق حسنات زید شرفہ دینی جذبہ سے سرشار نوجوان ہیں اور اسی جذبہ کے پیش نظر انہوں نے کوشش فرما کر "زینت العاشقین و انتظار المحبوبین" کے عنوان سے ایک کتاب تصنیف فرمائی ہے جو اللہ تعالیٰ کے مقبول بندوں کے اشعار' مختلف تعویذات اور تصوف کے بیان پر مشتمل ہے۔ اللہ تعالیٰ سے التجا ہے کہ وہ اپنے مقربین اور محبوبین کے وسیلہ جلیلہ سے ان کی کاوش کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور اہل اسلام کو استفادہ کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔ ثم آمین

[illegible]

# تقریظ

فقیر معظم، سعید المدرسین، عالم نبیل، فاضل جلیل

پیکر کشف و وفاء، صاحب روحانیت، فقیہ اہلسنت

## حضرت علامہ مولانا محمد سعید انجم قادری صاحب مدظلہ العالی

مدرس جامعہ امیر حمزہ، صفتہ الاسلام

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ناچیز نے کتاب ہذا کو ملاحظہ کیا۔ کتاب کیا تھی سونے کی چڑیا جناب مصنف کے الفاظ میں وہ درد ہے جو اس دور میں نایاب ہے اگر جامی، رومی، سعدی، ظاہری حیات کے ساتھ ہوتے تو وہ اس کتاب پہ سونے کی ملمع سازی کرتے اور وہ اس کتاب کو سینے سے لگا کر رکھتے۔ اگر میں عشق کا مفتی ہوتا تو حکم دیتا کہ اس کتاب کو بے وضو ہاتھ نہ لگایا جائے لیکن میں شریعت کا تابع ہوں یہ حکم دینے سے عاجز ہوں لیکن اتنا ضرور کہتا ہوں کہ جو اس کتاب کو پڑھے گا وہ اپنی آنکھوں کو آنسوؤں سے وضو ضرور کرائے گا۔

محمد سعید انجم قادری

# تقریظ

منبع وفاء، امیر القراء، کنز القراء، مصباح القراء

قاری قرآن، فخرِ پاکستان، قاری اہلِ سنت

قاری محمد خادم بلال مجددی مدظلہ العالی، گوجرانوالہ

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

الحمد للہ بندہ ناچیز نے تھوڑا سا کتاب کا مطالعہ کیا ہے۔ زینت العاشقین وانتظار المحبوبین نام سے ہی کتاب کا انداز ہو رہا ہے کہ یہ محبت والوں کی کتاب ہے اور میری دعا ہے اس نوجوان قاری عبدالخالق حسنات حسینی فقیر کی اس کاوش کو اللہ تعالیٰ قبول فرما کر پوری دنیا میں اس کا فیض پہنچائے۔ آمین۔

بندہ ناچیز: حافظ محمد خادم بلال مجددی
گوجرانوالہ

# تقریظ

سرچشمۂ طریقت، پیر طریقت، رہبر شریعت، واقف اسرار حقیقت

صاحب بصیرت، صاحب طریقت، منبع طریقت

**حضرت پیر صاحبزادہ خواجہ نور محمد چشتی مدظلہ العالی**

سجادہ نشین آستانہ عالیہ کوٹ ائل شریف۔ ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

**بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد**

فقیر نے قاری عبدالخالق حسنات صاحب مدظلہ کی تصنیف کردہ کتاب کے چند اوراق کا مطالعہ بغور کیا جس میں راہ سلوک اور عشق مصطفی ﷺ کے مضامین موجود ہیں جو کہ سالک کے لیے نہایت مفید ہیں کیونکہ عشق مصطفی ﷺ کے بغیر معرفت خداوندی کا حصول ناممکن ہے لہذا کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین نہایت بہترین کتاب ہے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا گو ہوں کہ مصنف کے علم و عمل میں برکتوں کا نزول فرمائے۔ آمین۔

صاحبزادہ نور محمد چشتی

آستانہ عالیہ غوثیہ مہریہ کوٹ ائل شریف۔ تحصیل کلاچی ضلع ڈیرہ اسمٰعیل خان

# تقریظ

امیر المجودین، سند المجودین، امام القراء، منبع کشف وطریقت

قاری رحمت اللہ مدنی، دامت برکاتہم العالیہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ماشاء اللہ بندہ ناچیز نے قاری عبدالخالق حسنات صاحب کی تصنیف کردہ کتاب زینت العاشقین و انتظار المجوبین کا حرف بحرف مطالعہ کیا پڑھ کر قلبی خوشی ہوئی کہ ہمارے مسلک میں ایسے با صلاحیت قراء اور علماء کی ضرورت ہے۔ کتاب ہذا کے اندر حضرت مصنف نے ہر طرح کے دینی علوم کو جمع فرمایا اور کتاب میں انوکھا رنگ شامل فرمایا۔ بندہ ناچیز کی دعا ہے اللہ تعالیٰ سرکار دو عالم کے وسیلے سے اس کتاب کو تمام امت مسلمہ کے لیے نفع بخش بنائے۔ آمین۔ ثم آمین۔

قاری رحمت اللہ مدنی

مدرس دارالعلوم چشتیہ رضویہ تحصیل پہاڑپور ضلع ڈی آئی خان۔

# تقریظ

صاحب عجز و نیاز، جامع طریقت، پیر کامل، کشتۂ عشق رسول

فخر الفقراء، پیر طریقت، رہبر شریعت

**پیر سید محمد عنایت اللہ شاہ گیلانی**

قطبی محمودی سلیمانی، سجادہ نشین آستانہ عالیہ غوثیہ سلیمانیہ گنجیال شریف

حب درویشاں کلید جنت است
دشمن ایشاں سزائے لعنت است

کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین عزیزم حضرت علامہ عبدالخالق حسنات زاد عمرہ و عز قدرہ نے بڑی محبت اور اپنے عشق کامل کا دامن پکڑ کر اس معدیت پسند دور میں لکھ کر نبی رحمت ﷺ کی غلامی کا ثبوت پیش کیا۔ دعا ہے اللہ تبارک و تعالیٰ صدقہ اپنے مقبولین بارگاہ کا یہ کاوش ان کے لیے دونوں جہانوں میں باعث مغفرت و افتخار بنائے۔ ایں دعا من واز جملہ جہاں آمیں آباد

سید محمد عنایت اللہ شاہ گیلانی قادری چشتی قطبی محمودی سلیمانی
خادم آستانہ عالیہ غوثیہ سلیمانیہ گنجیال شریف

# تقریظ

مفتیٔ دوراں، مبلغ زماں، خطیب عرب وعجم، پیر طریقت

## مفتی پیر محمد جمال الدین قلندری قادری بغدادی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد لولیہ والصلوٰۃ والسلام علی نبیہ وعلی آلہٖ واصحبہ اجمعین

احقر العباد محمد جمال الدین کی امروز ملاقات ایک صوفی منش شخصیت قاری عبدالخالق حسنات زید مجدہ سے ہوئی۔ تحسس ہوا کہ بندگان خاص کے فیضان سے سراب وسرشار ہیں۔ بلکہ محبوبوں اور مقبولوں میں شمار کیے جاتے ہیں۔ جناب کی کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کو چیدہ چیدہ طائرانہ نگاہ سے دیکھا۔ یقیناً کتاب مستطاب مملوء از حب عارفین وسالکین وکاملین ہے۔ جس کے فوائد فوائد الناس کے لیے کثیر ہیں۔ اس دور میں یہ کاوش یقیناً قابل ستائش اور قابل تبریک ہے۔ حق تعالیٰ جناب کی اس کاوش وسعی جمیلہ کو دارین میں سرخروئی کا سبب وعلت قرار فرمائے۔ آمین۔



# تقریظ

آبروئے اہل سنت، مناظر اہل سنت، محسن اہل سنت، محقق اہل سنت

خطیب زماں، شمس المدرسین فخر العلماء

حضرت علامہ مولانا محمد عبدالتواب صدیقی مدظلہ العالی

مدرس جامعہ نظامیہ لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

اما بعد قاری عبدالخالق حسنات المعروف حسینی بادشاہ صاحب کی تحریر کردہ کتاب کا جزوی مطالعہ کے بعد بندہ اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ آپ نے زینت العاشقین وانتظار المحبوبین پر کافی جدوجہد کی ہے۔ مسلمانوں کو اس سے استفادہ کرنا چاہیے۔ اللہ مولانا کو جزائے خیر عطا فرمائے اور آپ کی تحریر کردہ کتاب مقبول عام بنائے۔ آمین بجاہ نبی الکریم صلی اللہ علیہ وسلم۔



# تقریظ

سفیر ملت، فقیر ملت، برادر غازئ اسلام

## ملک محمد سفیر اعوان صاحب

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

میں نے حافظ قاری عبدالخالق حسنات حسینی فقیر کی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کو چیدہ چیدہ مقامات سے دیکھا۔ کتاب کو بہت انمول پایا۔ اس کو جب میں دیکھ رہا تھا تو غازی اسلام کے قدموں میں موجود تھا۔ مجھے ایسا لگ رہا تھا کہ غازی اسلام کی روحانی توجہ اس کتاب کی جانب ہے اور آپ اپنی روحانی آنکھ سے اس کتاب کو ملاحظہ فرما رہے ہیں۔ غازی صاحب کی روحانی توجہ سے اللہ تعالیٰ اس کتاب کو بہت پذیرائی عطا فرمائے گا اور جب اس کتاب کا عاشقین مطالعہ فرمائیں گے تو غازی اسلام کی روح ٹھنڈی ہو گی۔

# تقریظ

مفکر اہل سنت، سرمایہ اہل سنت، پیر طریقت، محسن ملت

حضرت علامہ مولانا صاحبزادہ عبدالمالک صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم خصوصاً علی عباد اللہ الصالحین

بندہ نے عزیزم مولانا حافظ عبدالخالق حسنات المعروف حسینی بادشاہ کی تصنیف کردہ کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین اول تا آخر ملاحظہ کی۔ عزیزم قاری صاحب نے ایک اچھوتے انداز میں کتاب عشق تحریر کی ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ اس سے اہل محبت کو استفادہ کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔ ثم آمین

ذرہ عشق نبیؐ از حق طلب    سوزِ صدیقؓ و علیؓ از حق طلب



# تقریظ

مناظر اسلام، شمس المناظرین، پاسبان مسلک رضا، مبلغ اہل سنت

مفتی اسلام، مناظر دوراں، مصنف زماں

**پیر مفتی حضرت علامہ ابو حذیفہ محمد کاشف اقبال مدنی صاحب دامت برکاتہم العالیہ**

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

اللہ تعالیٰ جل مجدہ الکریم اور اس کے محبوب کریم ﷺ سے سچی محبت ہی دین کی بنیاد ہے۔ نبی کریم ﷺ کے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم سے لے کر آج تک تمام اولیاء کرام صوفیاء کرام کی تعلیمات کا یہی خلاصہ ہے اور یہ دولت اللہ تعالیٰ نے اہل سنت و جماعت کو ہی عطا فرمائی ہے۔ دیوبندی' وہابی' شیعہ' قادیانی' تمام بدعقیدہ اس نعمت عظمیٰ سے محروم ہونے کی وجہ سے کفر و ذلالت کی تاریک وادیوں میں ہی بھٹک رہے ہیں۔ عزیز القدر قاری عبدالخالق حسنات صاحب کی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین اسی عشق و محبت کے درس کے لیے ہی لکھی گئی ہے۔ راقم الحروف طبیعت کی ناسازی کے باعث بالتفصیل مطالعہ نہ کر سکا۔ چیدہ چیدہ چند اوراق دیکھنے کا موقع ملا۔ عزیز القدر موصوف نے اولیاء کرام' صوفیاء کرام

کے کلام ذیشان سے بھی کتاب کو مزین کیا ہے جس میں انہوں نے اسی عشق و محبت کا درس دیا ہے اور اس وادی عشق و محبت سے نابلد جاہل بد عقیدہ ملاں کی بھی خوب خبر لی گئی ہے۔ عامۃ الناس کی بھلائی کے لیے تعویزات ونقوش کی نقول بھی پیش کر دی ہیں تا کہ عوام وخواص اس سے منتفع ہوں۔مولیٰ تعالیٰ اپنے حبیب کریم ﷺ کے وسیلہ جلیلہ سے عزیز القدر موصوف کی اس سعی محمود کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور دارین کی سعادت نصیب فرمائے۔

آمین بجاہ سید المرسلین علیہ الصلوٰۃ والتسلیم

# تقریظ

جانشین ابوالبیان، عالمی مبلغ اسلام، شیخ طریقت واقف اسرار حقیقت، بحر تصوف وطریقت

صاحبزادہ پیر محمد رفیق احمد مجددی دامت برکاتہم العالیہ

زیب سجادہ درگاہ حضرت ابوالبیان

الحمد للہ رب العالمین والعاقبۃ للمتقین والصلوٰۃ والسلام علی سیدالانبیاء والمرسلین وعلی الہ الطیبین الطاہرین۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم و صلی اللہ علی حبیبہ محمد و الہ وسلم

حضرت مولانا صوفی عبدالخالق حسنات زید لطفہ درویشانہ انداز و گفتار، صوفیانہ فقیرانہ وضع و اطوار اور مذہبی جذبہ سے سرشار نوجوان قاری و عالم دین ہیں اسی جذبہ کے پیش نظر مولانا صاحب نے ''زینت العاشقین و انتظار المحبوبین'' کے نام سے تصنیف فرمائی ہے۔خدا تعالیٰ جل سلطانہ کے حضور دعا والتجا ہے کہ مولانا صاحب مدظلہ کو مزید تصنیف کا کام کرنے کی توفیق انیق رفیق فرمائے۔آخر میں ولی نعمت سراج العارفین شہباز طریقت شارح مکتوبات امام ربانی حضرت علامہ ابوالبیان پیر محمد سعید احمد مجددی رحمتہ اللہ علیہ کے شعر پر اجازت چاہتا ہوں۔

نبی کی آل کے صدقے میں رحمت عام ہو جائے
تیرے بخشے ہوئے بندوں میں میرا نام ہو جائے

دعا گو

محمد رفیق احمد مجددی

# تقریظ

نجم الفقراء، پیر طریقت، رہبر شریعت، آفتاب ولایت، صاحب طریقت، پیر طریقت

## صاحبزادہ پیر جلیل الرحمٰن نقشبندی مجددی

وارث مسند ولایت عید گاہ شریف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مکرمی جناب قاری عبدالخالق حسنات صاحب کی تحریر سرسری پڑھنے کا اتفاق ہوا۔ مخلوق خدا کی خدمت کی انہوں نے کوشش کی اللہ کریم ان مخلصانہ کوششوں کو قبول فرمائے۔ اور مخلوق خدا کو فیض یاب فرمائے۔

فقیر جلیل الرحمٰن

# تقریظ

توقیر الفقراء والعلماء، فاضل اجل، پیر طریقت، رہبر شریعت، آبروئے ملت

## حضرت علامہ پیر سید محمد توقیر الحسنین شاہ کاظمی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ چشتیہ خواجہ آباد شریف ۔ میانوالی

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

فقیر نے قاری عبدالخالق حسنات کی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے چند اوراق پڑھے۔ میں قاری صاحب کی اس کاوش کو خراج تحسین پیش کرتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ قاری صاحب کی اس کاوش کو عشق کی راہوں پر چلنے والوں کے لیے فائدہ بخش ثابت کرے۔ آمین۔ بجاہ سید الانبیاء والمرسلین۔

فقیر محمد توقیر الحسنین شاہ کاظمی
سجادہ نشین آستانہ عالیہ چشتیہ خواجہ آباد شریف میانوالی

# تقریظ

قاری القراء، فخر الموجودین، سند المجودین، محسن اہل سنت، ہزاروں قراء کے استاد، قاری دوراں

## قاری علی اکبر نعیمی صاحب

چیئرمین سنی تنظیم القراء پاکستان

بانی و مہتمم النعیمیہ انٹرنیشنل قرأت اکیڈمی

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

میں نے بفضلہٖ تعالیٰ تصوف پر لکھی گئی کتاب چیدہ چیدہ مقامات سے دیکھی مصنف قاری عبدالخالق حسنات صاحب نے اپنے بے حد شوق سے تحریر کی۔ زینت العاشقین وانتظار المحبوبین اس کا نام ہے رب العزت کتاب کو مقبول خاص و عام بنائے۔

# تقریظ

مقرر نقطہ داں، صاحب عجز و نیاز، مفتی ملت، خطیب ملت

## حضرت علامہ مفتی نذیر احمد چشتی صاحب

دارالعلوم چشتیہ قادریہ

مظہر الاسلام۔ چھجری۔ جمعہ شریف۔ ضلع ڈی آئی خان

الحمدللہ رب العلمین والعاقبة للمتقین والصلوۃ والسلام علی سید الانبیاء والمرسلین

تسمیہ وحمد وصلوۃ کے بندہ ضعیف کہتا ہے کہ کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین جسے حافظ عبد الخالق حسنات نے تصنیف کیا اس کو ابتداء تا انتہاء پڑھا جو کئی عنوانات پر مشتمل ہے جنہیں ایسی عجیب طرز پر بیان کیا گیا ہے کہ پڑھنے والا حیران رہ جاتا ہے۔

حررہ الفقیر

نذیر احمد چشتی

# تقریظ

پیر طریقت، پیکر وفاء۔ محبِّ اولیاء

## حضرت صاحبزادہ میاں غلام صفدر گولڑوی صاحب

سجادہ نشین آستانہ عالیہ بالاشریف (میانوالی)

برادر ذی وقار صاحبزادہ ڈاکٹر انوار الحق بندیالوی صاحب نے مجھے بیان کیا کہ محترم مخلص فی اللہ جناب حسینی فقیر قاری حافظ عبد الخالق حسنات صاحب نے اہل دل کی تقویت قلب کے لیے ایک مجموعہ تیار کیا ہے تو میرا بھی جی چاہا کہ اس انجمن میں برکت کے لیے شامل ہو جاؤں۔ اللہ تعالیٰ مصنف کی اس کوشش کو قبول و منظور فرمائے اور اہل اللہ کے خوبصورت راستہ پر ہم سب کو چلنے کی توفیق رفیق عنایت فرمائے۔

میاں غلام صفدر چشتی

بالاشریف (میانوالی)

# تقریظ

شمس الفضلاء والعلماء، حامی فقراولیاء، صاحب علم وحکمت، شیخ الحدیث

## مولانا صاحبزادہ رضائے مصطفیٰ نقشبندی دامت برکاتہم العالیہ

جامعہ رسولیہ شیرازیہ لاہور

یوں تو اس دنیا میں بڑے بڑے دولت والے شہرت والے حکومت والے اقتدار والے آئے۔ ضروری نہیں کہ زمین ان کے وجود سے خوش ہو بعض لوگ زمین پر پاؤں رکھتے ہیں تو زمین پناہ مانگتی ہے۔ کہ ایسے برے آدمی کے پاؤں پھر نہ مجھ پر پڑیں۔ اور کچھ لوگ ایسے ہیں کہ جب زمین پر قدم رکھتے ہیں تو زمین ان کے قدموں کو چومتی ہے اور خواہش کرتی ہے کہ یہ اللہ کا نیک بندہ پھر بھی کبھی گزرے درویش صفت نوجوان قاری عبدالخالق حسنات صاحب المعروف حسینی بادشاہ کی کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین سے کچھ پڑھنے کے بعد تقریظ کے طور پر امام اہلسنت علیہ الرحمۃ کا ایک شعر پیش کر رہا ہوں۔ رونق بزم جہاں ہیں، عاشقان سوختہ کہہ رہی ہے شمع کی گویا زبان سوختہ

جامعہ رسولیہ شیرازیہ

# تقریظ

فخر المشائخ، شیخ المشائخ، شمس المشائخ، معدن عشق و محبت،

سر چشمہ طریقت، صاحب ولایت، پیر طریقت،

## پیر سید دیوان آل حبیب علیخاں شاہ صاحب مدظلہ العالی

سجادہ نشین اجمیر شریف، حال مقیم آستانہ عالیہ گلشن سلطان الہند اجمیری،

مکرمی محبی قاری عبدالخالق حسنات صاحب کی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کو سرسری انداز میں پڑھنے کا موقع ملا۔ ماشاء اللہ بہت اچھی کاوش ہے۔ خاص طور پر حضرت امام عالی مقام حضرت امام حسین (رضی اللہ عنہ) سے جس جذبہ اور محبت کا اظہار کیا ہے وہ قابل ستائش ہے۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ خواجگان چشت اہل بہشت خصوصاً جدی و مولائی حضور خواجہ غریب نواز سلطان الہند حضرت سید معین الدین چشتی اجمیری کے طفیل مولانا عبدالخالق حسنات صاحب کو دینی دنیوی و اخروی نعمتوں سے نوازے۔

فقیر الحقیر
سید دیوان آل حبیب علیخاں
سجادہ نشین اجمیر شریف

# تقریظ

استاذ المجودین، سند المجودین، امام المجودین

## قاری محمد یوسف سیالوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ الحمدللہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علیٰ سید المرسلین و علیٰ الہ و اصحابہ اجمعین

اما بعد کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کے مصنف جناب قاری عبدالخالق حسنات صاحب تشریف لائے اور کتاب کا مسودہ دکھایا۔ بندہ چونکہ اس فن سے نابلد ہے اس لیے کچھ لکھنے کے قابل نہیں۔ البتہ اللہ رب العزت جل مجدہ کی بارگاہ میں التجا ہے کہ مصنف کی خواہش کے مطابق اسے نفع بخش بنائے۔

آمین بجاہ طٰہٰ ویٰسین

حررہ محمد یوسف سیالوی
خادم طلبۂ تجوید

# تقریظ

بحرِ علم وعرفان، صاحب علم وعرفان، منبع علم وعرفان، عرفان العلماء، پیرِ طریقت

پیر سید محمد عرفان ناصر چشتی صاحب، مدظلہ العالی

الحمدللہ حق حمدہ والصلوۃ والسلام علی سیدنا و رسولہ و عبدہ و علی
آلہ و صحبہ و من اھتدیٰ بھدیہ واستن بسنۃ

احقر العباد نے زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کے چند صفحات کا مطالعہ کیا اور قلبی سکون پایا۔ یہ یقیناً اللہ کے فضل و کرم اور نبی پاک صاحب لولاک فخر موجودات حضرت محمد ﷺ کی خصوصی عنایت ہے کہ مصنف نے بہت بڑا کام کیا اور کتاب میں عارفانہ' صوفیانہ' فقیرانہ' درویشانہ' قلندرانہ' عالمانہ' اور مجاہدانہ رنگ اختیار کیا جو یقیناً قلوب و اذہان کو منور و روشن کرنے کا ایک ذریعہ ہے اور ظاہری و باطنی پاکیزگی کا باعث ہے۔
اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ رب کائنات مصنف کو دین و دنیا کی نعمتیں اور برکتیں عطا فرمائے۔ آمین

سید محمد عرفان ناصر چشتی

جامعہ علویہ انوار مدینہ

حنیف ٹاؤن ڈیرہ اسماعیل خان

# تقریظ

محسنِ اہلسنت، سرمایہ اہلسنت

## مفتی حبیب الرحمٰن رضا قاسمی مدظلہ العالی

**الحمد للہ رب العالمین، والصلوٰۃ والسلام علی سید المحبوبین اما بعد**

خاکسار نے کتاب ''زینت العاشقین وانتظار المحبوبین'' کو متفرق مقامات سے پڑھا ہے، احقر افکار کے انبار کی روشنی میں اس نہج تک پہنچا ہے کہ یہ کتاب فلاحِ انسانیت میں مدومعاون ثابت ہوگی۔ اگر بزمِ دل میں یادِ الٰہی کا سورج روشن کر کے پڑھی جائے۔ دُعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مصنف اور پڑھنے والوں کی زندگی کو رحمانی زندگی میں شمار کرلے۔ آمین

مفتی حبیب الرحمٰن رضا قاسمی
قاسمیہ زاہدیہ اسلامک سنٹر
اڑوال سماہنی ضلع بھمبر AK

# تقریظ

سند المحققین، مفتی اہلسنت، مفکر ملت

حضرت علامہ مفتی محمد نوازش المدنی العطاری مدظلہ العالی

مدرس جامعۃ المدینہ، G-11 مرکز اسلام آباد

الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی سید المرسلین

امابعد کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین بعض مقامات سے دیکھنے کا موقع ملا۔ ساتھ ہی مصنف سے کتاب کے بارے میں گفتگو بھی ہوئی جس سے اندازہ ہوا کہ مذکورہ کتاب علماء صوفیاء اور عوام الناس سب ہی کے لیے مفید ثابت ہوسکتی ہے۔ بشرطیکہ کتاب کو فیوض و برکات کے حصول کے لیے پوری دل جمعی سے مطالعہ کیا جائے۔ اللہ عزوجل سے دعا ہے کہ اللہ عزوجل قاریان کتاب کو حقیقی نفع دنیا و آخرت میں عطا فرمائے۔ آمین

بجاہ النبی الامین ﷺ۔

سگِ عطار محمد نوازش المدنی العطاری

مدرس جامعۃ المدینہ، G-11 مرکز، اسلام آباد

# تقریظ

عمدۃ المصنفین، شیخ الحدیث والتفسیر، قاری القراء،

## مفتی غلام حسن قادری صاحب

مرکزی دارالعلوم حزب الاحناف، لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ و علی الک و اصحابک یا سیدی یا حبیب اللہ

حضرت مولانا قاری عبدالخالق حسنات صاحب کی کاوش قابل داد ہے۔ قابل دید بھی ہے اور قابل تحسین وتقلید بھی ہے۔ اللہ کرے زور قلم اور زیادہ چند مقامات پڑھنے کا موقع ملا ہے اور تقریظات پر ایک نگاہ ڈالی ہے۔ ماشاء اللہ دور دارز کا سفر کر کے علماء و مشائخ کی تقریظات کا انبار اکٹھا کیا ہے۔ یقیناً اس کتاب میں ان تمام بزرگوں کا فیض شامل ہو گیا ہے اللہ تعالیٰ قاری صاحب کی اس سعی جمیل کو اپنے دربار میں قبول فرمائے اور عوام وخواص کو اس سے بھرپور استفادہ کی توفیق عطا فرمائے ایں دعا من واز جملہ جہاں آمین باد۔

غلام حسن قادری

# تقریظ

صاحب طریقت، مفتی اہلسنت، مفتی ملت، سند العلماء، استاذ العلماء

مفتی محمد حسین چشتی صاحب دامت برکاتہم العالیہ

نواب ۔ڈیرہ اسماعیل خان

حضرت مولانا قاری عبدالخالق حسنات المعروف حسینی بادشاہ مصنف زینت العاشقین وانتظار المحبوبین نے جس ذوق وشوق وجذبہ کا اظہار اپنے اشعار وافکار کے ذریعے کیا وہ قابل داد ہے۔ میں اس تصنیف اور کوشش کی داد دیتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ان کی اس کوشش اور جذبے کو قبول ومنظور فرمائے۔

محمد حسین چشتی

ناظم اعلیٰ جامعہ غوثیہ چشتیہ مہر العلوم

مہر آباد وزدبائی پاس سدا بہار کالونی ۔نواب ڈیرہ اسماعیل خان

# تقریظ

پیر طریقت، رہبر شریعت، پیکر اخلاص ومحبت

## حضرت پیر سید الحاج میاں ریاض احمد شاہ صاحب

سجادہ نشین آستانہ عالیہ، چاہ میانہ، ضلع میانوالی

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کو پڑھا اور بہت ہی مفید پایا۔ کتاب ھذا میں دیے گئے مضامین نادر ونایاب ہیں۔ اس کا نام ہی اتنا دلچسپ ہے کہ جو بھی عاشق سنتا ہے اس کے دل پہ ضرب لگتی ہے اور بے ساختہ پکار اٹھتا ہے کہ اب میرا محبوب میرے قریب آ چکا ہے۔ فقیر کی کتاب کو ملاحظہ کرنے کے بعد مجھے ایسا لگا کہ تصوف کی روح اس کتاب میں موجود ہے اللہ تعالیٰ شرف قبولیت عطا فرمائے۔



# تقریظ

شیخ التجوید، تنویر القراء، قاری اعظم

## قاری محمد اعظم چشتی

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

ماشاءاللہ بندہ ناچیز نے پیکر مہر و وفاء قاری عبدالخالق حسنات حسینی بادشاہ کی تصنیف کردہ کتاب زینت العاشقین وانتظار والمحبوبین کی مختلف جگہوں سے ورق گردانی کی ہے۔ یہ کتاب مرج البحرین معلوم ہوتی ہے۔ محترم قاری صاحب نے بڑی محنت اور لگن سے تحریر کی اس کتاب کو اگر ہم لوگ پڑھیں گے تو انشاءاللہ اس میں ہماری راہنمائی ہو گی۔ اللہ تعالیٰ لکھنے والے قاری صاحب کی محنت کو اپنی بارگاہ میں وسیلہ حضور نبی کریم ﷺ قبول فرمائے۔

محمد اعظم چشتی،

مدرسہ معین القرآن گوجرانوالہ

# تقریظ

صاحب عجز و نیاز، قاری ملت، قاری اہل سنت، دنیائے اہلسنت کے روحانیت یافتہ قاری

قاری محمد اعظم نورانی صاحب مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علٰی سید المرسلین و علٰی الہ وصحبہ اجمعین

خاکسار نے محترم جناب حسینی فقیر عبدالخالق حسنات حفظہ اللہ کی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کا طائرانہ مطالعہ کیا اور مفید پایا۔ ناچیز نے اپنی زندگی خاص کر تعلیمی و تدریسی زندگی میں جو کہ عرصہ ۲۲ سال پر محیط ہے، ایسے مرد واحد کو نہ پایا۔ موصوف انتہائی نیک انسان درویش صفت علم دین ہے۔ موصوف کی لکھی گئی کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین میں آپ نے عالمانہ، عاشقانہ، درویشانہ رنگ اپنایا ہے اور یہ کہ جس موضوع پر کتاب تصنیف فرمائی ہے اس طرح کا کام اس سے پہلے کم ہی ہوا ہے۔ مجھے قوی امید ہے کہ اس کتاب کا قاری خود بھی اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے عشق میں رنگے گا اور دوسروں کے لیے بھی فیض رساں ہوگا۔ دعا ہے اللہ کریم اپنے محبوب ﷺ کے صدقے اس کتاب کو ہر خاص و عام کے لیے نافع بنائے۔ آمین۔

قاری محمد اعظم نورانی

# تقریظ

فاضل جلیل، خطیب ملت، پیکرِ روحانیت، صاحب تصوف وبصیرت، پیر طریقت، محقق اہلسنت
حضرت علامہ ضمیر احمد نقشبندی۔ مدظلہ العالی، آزاد کشمیر، کوٹلی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

میری ملاقات ۱۶ ربیع النور ۱۴۳۸ھ کو صوفی باصفا فقیر العصر حضرت علامہ مولانا قاری عبدالخالق حسنات سے اسلام آباد میں ہوئی۔ ان کی تصنیف زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کو میں نے اول سے آخر تک پڑھ کر یہ نتیجہ اخذ کیا کہ یہ کتاب مصنف نے نادر اور نایاب لکھی ہے۔ اس کتاب کے مطالعہ سے یہ پتہ چلتا ہے کہ مصنف نے اس کو تصنیف کرتے وقت فنا فی الشیخ، فنا فی الرسول اور فنا فی اللہ کے مقام پہ پہنچ کر تصنیف کیا۔ یہ کتاب علم تصوف سے ناواقف لوگوں کے عقل سے ماورا ہے۔ عزیز من اس کتاب کو سمجھنے کے لیے کسی مرد درویش کی صحبت اختیار کر۔ اللہ تعالیٰ یہ کتاب لکھنے پر مصنف کو جزائے خیر عطا فرمائے اور ان کی روحانیت میں مزید اضافہ فرمائے۔ آمین بجاہ سید المرسلین

ضمیر احمد نقشبندی

# تقریظ

فاضل جلیل، خطیب ملت، مقرر اہلسنت

## حضرت علامہ مولانا محمد یعقوب ہاشمی صاحب

فقیر کو قاری عبدالخالق حسنات کی تصنیف زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے چند اوراق کا مطالعہ کرنے کا اتفاق ہوا۔ جس میں تصوف، تعویذات اور دلکش ناموں کے پرتاثیر نقوش پر نظر پڑی اور اس تصنیف کو نایاب پایا۔ دعا کرتا ہوں اللہ تبارک وتعالیٰ قارئین کے لیے کتاب کو فائدہ مند بنائے۔

خادم درگاہ گیلانیہ قادریہ سدرہ شریف

**محمد یعقوب ہاشمی**

ناظم اعلیٰ جامعہ سید العلوم رزاقیہ دربار سدرہ شریف

# تقریظ

مدرس عصر، نجم القراء

قاری محمد شفقت اللہ قادری صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

احقر نے حسینی فقیر قاری عبدالخالق حسنات کی تصنیف زینت العاشقین و انتظارالمحبوبین کے اکثر مقامات کو دیکھا۔ راحت پائی کیونکہ اس تصنیف کا نام بھی راحتوں سے بھرا ہوا ہے۔ اور اس تصنیف کا نام سن کر صاحب بصیرت آدمی کو پورا اندازہ ہو جاتا ہے کہ یقیناً محبوب کی بارگاہ میں یہ ضرور مقبولیت پائے گی اور فقیر کہتا ہے کہ ایسی تصنیف کی اس وقت اشد ضرورت تھی اللہ رب العزت کی بارگاہ میں دلی دعا ہے کہ حسینی فقیر قاری عبدالخالق حسنات حسینی بادشاہ کی بصیرت میں مزید اضافہ فرمائے۔ آمین

قاری محمد شفقت اللہ قادری

چاہ حسین خان پروآ ڈیرہ اسماعیل خان

# تقریظ

شمس المقررین، خطیب ملت، مقبول اولیاء، شمشیر اولیاء، فاضل اجل، خطیب بے بدل

## حضرت علامہ محمد مقبول احمد قادری مدظلہ العالی

ڈیرہ اسماعیل خان

الحمدللہ رب العالمین والصلوۃ والسلام علی سید الاولین والاخرین و علی الہ و اصحابہ واھل بیتہ اجمعین اما بعد

بندہ ناچیز نے کتاب مستطاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کا مطالعہ کیا۔ امید ہے کہ اس کتاب کو اخلاص محبت اور توجہ کے ساتھ پڑھنے والوں کو حیات جاویدانی نصیب ہو گی۔ ہم دعا گو ہیں کہ اللہ تعالیٰ اس کتاب کے مصنف کو دارین کی سعادت نصیب فرمائے۔ آمین!

حررہ ایں چند سطور

محمد مقبول احمد قادری

# تقریظ

سند القراء، تاج المجودین

## قاری محمد رفیق نقشبندی صاحب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بندہ ناچیز نے اس کتاب زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کے کچھ مقامات کو پڑھا۔ دعا ہے کہ خالق کائنات مصنف کی کتاب کو مقبولیت عطا فرمائے۔

12-11-2016

# تقریظ

پیکر عجز و نیاز، سلطان القراء، استاذ الحفاظ، دنیائے اہل سنت کے عظیم قاری

قاری محمد فاروق سیالوی صاحب مدظلہ العالی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

محترم جناب حسینی فقیر حافظ قاری عبدالخالق حسنات زیدہ مجدہ نے جو زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کتاب تصنیف فرمائی ہے اس سے حرف بحرف پڑھا اور بے نظیر پایا۔ دعا ہے کہ اللہ وحدہ لاشریک مولا اس کتاب کوامت مسلمہ کے لیے فائدہ مند بنائے۔ آمین

قاری محمد فاروق سیالوی

خطیب جامع مسجد

ٹھراب خیل بلوخیل میانوالی

# تقریظ

تاج الجو دین، صاحب روحانیت

قاری غلام مصطفیٰ نعیمی صاحب مدظلہ العالی

**بسم اللہ الرحمن الرحیم**

محترم جناب حسینی فقیر عبدالخالق حسنات صاحب کی تصنیف کردہ کتاب زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کے چند مقامات کا مطالعہ کیا۔ ماشاءاللہ بڑے احسن انداز کے ساتھ اس کتاب کے اندر تصوف اور تعویذات کو نمایاں کیا ہے۔ جس میں دور جدید کے تقاضوں کو بڑی محنت کے ساتھ پورا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جو لوگ ان علوم سے دلچسپی رکھتے ہیں ان کے لیے ایک انمول تحفہ ہے۔ دعا ہے اللہ رب العزت اس کتاب کے مصنف کو اجر و ثواب عطا فرمائے اور ہم سب کے لیے ذریعہ نجات بنائے۔ آمین۔

غلام مصطفیٰ نعیمی

# تقریظ

پاسبان مسلک رضا، صاحب علم وتقویٰ منبع اخلاص ومحبت، پیر طریقت، رہبر شریعت،

حضرت علامہ پیر صاحبزادہ محمد داؤد رضوی صاحب مدظلہ العالی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ قادریہ رضویہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اغثنی یارسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم

درویش صفت نوجوان مولانا قاری عبدالخالق حسنات صاحب کی کتاب (اوراس پر بعض علماء ومشائخ اہل سنت کی تقاریظ) بعض مقامات سے پڑھنے کا موقع ملا۔ قاری صاحب موصوف نے کتاب لکھنے کے لیے جو محنت کی' دور دراز سفر اور مجاہدے کئے اور پھر کتاب میں جس درد دل کا اظہار کیا۔ اللہ تعالیٰ اپنے پیارے حبیب ﷺ کے صدقے قبول فرمائے۔ مولانا قاری عبدالخالق حسنات صاحب کے حکم واسرار پر چند سطور لکھنے کی جرأت ہوئی وگرنہ من آنم کہ من دانم۔

از: خادم آستانہ عالیہ قادریہ رضویہ
ولی کامل حضرت نبا فی قوحسن رحمۃ اللہ علیہ
صاحبزادہ محمد داؤد رضوی
دارالسلام گوجرانوالہ

# تقریظ

پیر طریقت، رہبر شریعت، واقف اسرار طریقت، فخر السادات

پیر سید فخر سلیمان شاہ بخاری مدظلہ العالی

الحمدللہ رب العالمین و الصلوٰۃ والسلام علیٰ سید الانبیاء والمرسلین و علیٰ الہ الطیبین الطاہرین و اصحابہ الکاملین الواصلین

امابعد میں نے زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کا مطالعہ کیا۔
بہت لطف آیا کیونکہ ازل تا ابد ہر کسی کو کسی نہ کسی کا انتظار ضرور رہا ہے اور حقیقتاً اس کتاب کا نام زینت العاشقین وانتظار المحبوبین ہی ہونا چاہیے تھا کیونکہ اس کتاب میں ابواب ہی ایسے دیئے گئے ہیں۔ اس کتاب کے نام سے ہی علم ہو جاتا ہے کہ مصنف کو وحدہٗ لاشریک کے خزانوں سے علم کا بہت بڑا خزانہ عنایت ہوا ہے۔ کیونکہ مصنف نے بہت سے پیچیدہ رازوں کی رونمائی کی ہے اور طالبین علم کی بہت سی مشکلوں کو آسانیوں میں بدل دیا ہے اور مصنف کی مشقت سے اندازہ ہوتا ہے کہ مصنف سراپا جذباءِ خدمتِ خلق ہیں اور سکندرانہ مزاج کے مالک ہیں۔
اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ زینت العاشقین وانتظار المحبوبین کو بطفیل اپنے مقبولین کے کامیابی وکامرانی عطا فرمائے۔

سید فخر سلیمان بخاری

# تقریظ

امام الصرف والنحو، مؤلف عصر، فاضل جلیل،

حضرت علامہ مولانا وسیم اکرم نقشبندی صاحب، اسلام آباد

نحمدہ ونصلی و نسلم علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم

احقر کے پاس زنیت العاشقین وانتظار المحبوبین کے مصنف حافظ قاری عبدالخالق حسنات صاحب تشریف لائے اور کتاب کا مسودہ پیش کیا۔ اور تاثرات لکھنے کا حکم فرمایا۔ کتاب ھذا کو چند مقامات سے مطالعہ کیا اور قلبی و روحانی سکون پایا۔ اللہ تعالیٰ نے کتاب کے مصنف کو حفظ قرآن 'علوم دینیہ' ادب و آداب اور صوفیانہ مزاج کے ساتھ ساتھ تحریر کے فن میں بھی ملکہ عطا فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں دعا ہے کہ مصنف کو اس سعی پر اجر عظیم عطا فرمائے اور اس کتاب کو عوام الناس کے لیے نافع بنائے۔ آمین۔



# تقریظ

معدن عشق ومحبت، پیکر عشق ومحبت، وقف انوار طریقت، محسن ملت

صاحبزادہ ڈاکٹر انوار الحق بندیالوی صاحب مدظلہ العالی

آستانہ عالیہ بندیال شریف

عزیزم' محبی فی اللہ۔ عاشق صادق۔ صاحب ذوق وشوق۔ پیکر سوز و گداز حسینی فقیر قاری عبدالخالق حسنات المعروف حسینی بادشاہ صاحب سرزمین بندیال پر تشریف لائے۔ میری اشد مجبوریوں کی وجہ سے ان کو مجھ ناچیز کا طویل انتظار کرنا پڑا۔ تاہم ان کی اعلیٰ ظرفی ہے کہ وہ میرے جیسے ناقص آدمی کے منتظر رہے۔

ان کی کتاب ''زینت العاشقین وانتظار المحبوبین'' کے چند اوراق زیر مطالعہ آئے بڑی خوشی ہوئی۔ اس نوجوان کا ذوق وشوق دیدنی ہے۔ یہ کتاب ان کی محنت کا نتیجہ ہے۔ ایک انوکھی طرز کی کتاب ہے جو اہل درد کے لیے تحفہ' اہل دل کے لیے تسکین' اہل ذوق کے لیے راحت جگر' اور اہل محبت کے لیے توشہ بھی ہے۔

اللہ کرے زور قلم اور زیادہ

دل کی نگاہوں سے پڑھنے والا بندہ اس کتاب سے بہت کچھ حاصل کرے گا۔ انشاء اللہ

اللہ جل شانہ حسینی فقیر جیسا ذوق و وجدان تمام غلامانِ رسول ﷺ کو عنایت فرمائے آمین اور اس وجدان کے فیضان سے میری نسلِ نوخیز کو مشرف فرمائے آمین۔ بجاہ سید المرسلین



# تقریظ

پیر طریقت، رہبر شریعت، پیکر روحانیت، صاحب بصیرت

پیر سید محمد سیف اللہ شاہ القادری کاظمی مدظلہ العالی

فقیر نے زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کا شروع سے آخر تک مطالعہ کیا اور بہت سرور پایا اس کے حیرت انگیز اور دل افروز عنوانات جس عمدہ طرز پر بیان ہوئے وہ قابل تعریف ہے۔ یہ تصنیف عمدہ ہی اتنی ہے کہ سوچ رہا ہوں کہ اس کی صفت کو الفاظ کے دامن میں کیسے سمیٹا جائے۔ دعا ہے رب العزت اپنے مقبول بندوں کے طفیل مصنف کو اس کاوش کا بہت بڑا اجر عطا فرمائے۔ آمین

سید محمد سیف اللہ شاہ القادری کاظمی
[illegible]
[illegible]

# تقریظ

مقرر رروداں، مقرر شعلہ بیاں، محقق عصر، محقق اہل سنت، خطیب اسلام، پیر طریقت، رہبر شریعت

حضرت علامہ صاجبزادہ پیر سید محمد منصور شاہ اویسی صاحب مدظلہ العالی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ غوثیہ واحدیہ، مہتمم اعلیٰ مرکز اہل سنت، جامعہ غوثیہ واحدیہ۔میانوالی شہر۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الصلوۃ والسلام علیک یا رسول اللہ ﷺ

و علی آلک و اصحابک یا حبیب اللہ ﷺ

امابعد

بندہ ناچیز پر تقصیر کمترین خلائق نے عزیزم عزت مآب حافظ عبدالخالق حسنات صاحب زید مجدہ کی تصنیف زینت العاشقین و انتظار المحبوبین کا طائرانہ مطالعہ کیا ہے اس کتاب کو نافع الخلائق پایا ہے۔ مصنف نے انتہائی پیچیدہ مقامات کو احسن طریقہ سے حل فرما کر علمۃ الناس کے لیے ایک تحفہ بنا دیا ہے۔ اس کتاب کا مطالعہ کرنے والا جو بھی قاری ہو گا۔ اس پر پیچیدگیاں کھل جائیں گی۔

صاحب مصنف کی انتہائی محنت' دلجمی اور ان کے گہرے ذوق کا یہ عملی شاہکار ہے۔

کتاب مختلف ابواب پر مشتمل ہے جو قاری کے لیے مزید آسانیاں پیدا کر دیتی ہے۔ بندہ ناچیز کی دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ صاحب تصنیف حافظ عبدالخالق حسنات صاحب کی قلم' ذوق وشوق' عقیدت محبت اور لگن میں مزید اضافہ فرمائے تا کہ وہ اپنی قلم کے ذریعہ لوگوں کے لیے نفع کا باعث بنتے رہیں اور اس تصنیف کو ہم سب کے لیے بالعموم اور صاحب مصنف کے لیے بالخصوص ذریعہ نجات بنائے۔ آمین بجاہ طٰہٰ' یٰسین ﷺ۔

[illegible]

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الحمدللّٰہ والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسول اللّٰہ وعلی الہ
وصحبہ. الحمدللّٰہ الذی زیّن النبیّن بحبیبہ المصطفیٰ ومن
علی المومنین بنبیہ المجتبیٰ الصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہٖ
محمدٍخیر الوریٰ المسیّر بہ من فوق العرشِ اِلی تحت الثّریٰہ
الصلوٰۃ والسلام علیک یا جد الحسن والحسین

# عارفانہ رنگ میں مقدمہ کتاب راحت العارفین

# حضرت عارف کھڑی علیہ الرحمتہ کی زبانی

جس دل اندر عشق نہ رچیا کتے اس تھیں چنگے
مالک دے در راکھی کردے صابر بھکھے ننگے
جنہاں عشق خرید نہ کیتا اینویں آ بگتے
عشقے باجھ محمد بخشا کیا آدم کیا کتے
جے لکھ زہد عبادت کریئے بن عشقوں کس کاری
جاں جاں عشق نہ ساڑے تینوں تاں تاں نبھے نہ یاری
خشکی رستہ خشک عبادت بن سوزوں بن دردوں
ایہہ عبادت ملکی بھائی ناہیں عارف مردوں

# صوفیانہ چال میں احسن مقدمہ زینتِ صوفیاء حضرت عارف کھڑی علیہ الرحمتہ کے پُرتاثیر اشعار کے روپ میں

نوٹ: صوفیانہ چال کے اندر تحریر میں آنے والا احسن مقدمہ۔ دل زخمی لوگوں کے لیے حضرت عارف کھڑی رونقِ صوفیاء میاں محمد بخش علیہ الرحمتہ کی طرف سے نہایت ہی عمدہ تحفہ ہے۔

